کے دن (یعنی بروز پیر) کو چالیس ۴۰ بار سورہ والشمس پڑھ کر اول اور آخر درود شریف گیارہ ۱۱ گیارہ مرتبہ پڑھ لے اور ہر بار سورہ کو پڑھتا جاوے اور اجوائن اور مرچ پر دم کرے جب آخر نوبت پر پہنچے پھر درود شریف گیارہ ۱۱ بار پڑھ کر دم کرے وہ عورت اجوائن اور مرچ کو ہر روز کھایا کرے حمل کے دن سے بچے کا دودھ چھڑانے تک۔

## دیگر واسطے کلام کرنے طفل کے

جو کوئی سورۃ بنی اسرائیل کو زعفران سے ہرن کی جھلی پر لکھے بچہ کے گلے میں ڈالے اور کاغذ پر لکھ کر دھو کر بچہ کو پلائے انشاء اللہ تعالیٰ بچہ بات درست کہے بفرمان خدائے عزوجلّ۔ یا کہ سورہ بنی اسرائیل کے ابجد والا نقش تیار کر کے بچہ کے گلے میں ڈال دیں اور ساتھ پلاتے بھی رہیں انشاء اللہ تعالیٰ کامیابی ہوگی اور بچہ صاف بولنا شروع کرے گا۔

ابجد والا نقش سورہ بنی اسرائیل کا مندرجہ ذیل ملاحظہ فرمائیں۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ٦١٤٥٤ | ٦١٤٥٧ | ٦١٤٦٠ | ٦١٤٤٧ |
| ٦١٤٥٩ | ٦١٤٤٨ | ٦١٤٥٣ | ٦١٤٥٨ |
| ٦١٤٤٩ | ٦١٤٦٢ | ٦١٤٥٥ | ٦١٤٥٢ |
| ٦١٤٥٦ | ٦١٤٥١ | ٦١٤٥٠ | ٦١٤٦١ |



## تعویذ آبلہ وغیرہ کے لئے

پہلے اس سے کہ وہ علامت بچوں کو ظاہر ہوں تب پیوستہ اور جو کچھ کھاویں اُن کو ناگوار ہو اور چاہے کہ آبلے تھوڑے نکلیں تو یہ تعویذ نقش کے ساتھ لکھے اور زیر بالین یعنی (تکیہ) رکھے اور اٰمَنْتُ بِاللّٰہِ الخ والا تعویذ بھی گلے میں ڈالا جائے بفرمان خدائے عزوجلّ پھوڑے تھوڑے نکلیں اور سالم رہے۔ نقش یہ ہے:

٧٨٦

یاحافظ — یاحفیظ

| | | |
|---|---|---|
| ٥ | ١ | ٦ |
| ٣ | ٥ | ٧ |
| ٣ | ٥ | ٢ |

## لڑکے کے رونے کے لئے

اگر لڑکا روئے تو اس کے گہوارے میں یہ عزیمت باندھے یا اپنے پاس رکھے انشاء اللہ تعالیٰ تیر اور شمشیر اس کے رُوبرُو کارگر نہ ہوگا۔

عزیمت یہ ہے

یَا مُشَخَّ مُسْحِنَا مَنَا مُنُوْنَ

٨١





FREE AMLIYAAT BOOK'S GROUP
https://www.facebook.com/groups/freeamliyaatbooks

# گمشدہ کی بازیابی کے لئے

(۱) تیر بند تعویذ یا کر ذرد بند تعویذ گلے میں ڈالے جبکہ دونوں ہرن کی جھلی پر زعفران سے لکھے ہوئے ہوں۔ ان دونوں تعویذ میں سے گمشدہ انسان کے والدین کے پاس ایک ایک تعویذ کا ہونا ضروری ہے علاوہ ازیں جو تلاش کرنے والے ہیں۔ سب کے پاس ایک ایک تعویذ کا ہونا ازحد ضروری بلکہ فرض کے درجہ میں لازمی ہے۔

(۲) اِنَّا لِلّٰہِ وَ اِنَّا اِلَیۡہِ رٰجِعُوۡنَ ۝ کثرت سے بے وشمار پڑھنا ہے۔

(۳) فجر کی نماز اور مغرب کی نماز کے بعد یکسوئی میں بیٹھ کر یا کر کھڑا ہو کر کے گمشدہ کے والدین یا بھائی بہنوں پر فرض ہے کہ آیت کرسی سات سات مرتبہ پڑھ کر ہر سمت میں دم پھونک ماریں اور یہ نیت ہو کہ اگر گمشدہ جانب مغرب میں ہو یا کہ مشرق اور شمال وجنوب میں ہو جہاں پر ہو یا اللہ اس کی کلی طور پر حفاظت فرما۔ گمشدہ انسان ہو یا کہ جانور وغیرہ دونوں کے لئے اسی طریقہ سے حصار کرنا ضروری اور فرض ہے۔

(۴) وَاذۡكُرۡ رَّبَّكَ اِذَا نَسِيۡتَ

اس کو بھی کثرت سے پڑھا کریں یہ قرآنی آیت کریمہ ہے۔ یا کہ ہر نماز کے بعد اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّا اِلَیۡہِ رٰجِعُوۡنَ





کی ایک تسبیح پڑھا کریں۔

اسی طرح وَاذۡكُرۡ رَّبَّكَ اِذَا نَسِيۡتَ کا بھی ہر نماز کے بعد ایک ایک تسبیح پڑھ کر اپنے گناہوں سے توبہ تائب ہو کر کے خوب رو رو کر گڑگڑا کر دعا کریں۔

(۵) سورہ والضحٰی روزانہ ہر نماز کے بعد اکیس اکیس [21] [21] مرتبہ پڑھا کریں جس وقت وَ وَجَدَكَ ضَآلًّا فَهَدٰى پر پہونچیں تو گمشدہ شئی کو اپنے ذہن میں حاضر کرلیں۔

(۶) روزانہ صبح بوقت ساڑھے آٹھ بجے اس سے آگے پیچھے کرنے کی بھی گنجائش اور اجازت ہے ننگے سر ہو کر مرد ہو یا زن اپنے گھر کے صحن میں کھلے آسمان کی طرف دیکھتے ہوئے اول تین مرتبہ درود شریف اور درمیان میں سورہ قریش سات مرتبہ اور پھر آخر میں تین مرتبہ درود شریف پڑھ کر یوں کہے کہ یا اللہ گمشدہ بچہ فلاں ولد فلاں جو فلاں تاریخ سے اب تک غائب ہے جہاں تک ہو سکا ہم نے کوشش کی مگر ہمیں کوئی علم نہیں کہ کہاں ہیں کہاں نہیں یا اللہ تو عالم الغیب والشہادۃ ہے ہم سراپا جاہل اور بے علم ہیں یا اللہ اپنے پاک پیغمبر علیہ السلام کی محبت سے ہماری پریشانیوں کو دور فرما اور گمشدہ فلاں ولد فلاں کو خیر و عافیت کے ساتھ گھر پہونچا دیجئے۔

(۷) یَا حَفِیۡظُ کو ہر نماز کے بعد بلا کم وبیش کے ایکسو انیس [119] مرتبہ پڑھے۔



FREE ANMOL KITAABYAAT BOOK'S GROUP
http://www.facebook.com/groups/freeahlyaatbooks

(۸) يٰبُنَيَّ اِنَّهَا اِنْ تَكُ مِثْقَالَ حَبَّةٍ مِّنْ خَرْدَلٍ فَتَكُنْ فِيْ صَخْرَةٍ اَوْ فِي السَّمٰوٰتِ اَوْ فِي الْاَرْضِ يَاْتِ بِهَا اللّٰهُ کو بھی ہر نماز کے بعد ۱۱۹ دفعہ پڑھ کر آہ وزاری کے ساتھ دُعاء کریں۔ انشاء اللہ تعالیٰ گمشدہ اشیاء جلد از جلد بازیاب ہونگی۔

## دل کے تمام امراض اور رشتہ دختران کیلئے بھی

از مجربات پیر محمد طفیل قدوسی رحمۃ اللہ علیہ بانی تبلیغی کالج تعلیم الاسلام کراچی

(۱) بعد نماز فجر اور مغرب سورہ قریش گیارہ مرتبہ
(۲) 〃 〃 لَاحَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ.... 〃 〃
(۳) 〃 〃 تعوّذ 〃 〃
(۴) 〃 〃 تسمیہ 〃 〃

مذکورہ تعداد میں پڑھ کر پانی کے اوپر دم پھونک ماریں اور صبح دوپہر اور شام تینوں ٹائم بحسب ضرورت پیا کریں۔ اور پینے کے علاوہ انہیں اوقات میں دم بھی کر سکتے ہیں اور اس میں بہت فائدہ ہے اور اسی طرح سے مذکورہ بالا وظائف کو ہرن کی جھلی پر لکھ کر تعویذ بنا کر گلے میں ڈالیں یا کہ سیدھے بازو پر باندھ لیں تو بھی درست ہے انشاء اللہ تعالیٰ سو فی صد کامیابی اور شفاء ہوگی۔ رشتہ دختران اور لڑکیوں کے رشتہ کے لئے تیر بہدف ہے۔





## جن کے کان میں شیاطین جنّات کی آواز آجائیں ان کا علاج[۱]

جن لوگوں کے کان میں شیاطین جنات آوازیں ڈالتے ہیں اور مسلسل ان کے کانوں میں اتنی آوازیں آتی ہیں کہ دوسرے کی آواز کا سننا اور سمجھنا بالکل ہی مشکل ہوجاتا ہے تو اس وقت رات کو پاک صاف روئی پر آیت کرسی سات مرتبہ پڑھ کر دم کریں اور دونوں کانوں میں روئی ڈالدیں اور روئی رات بھر کان میں رہے صبح بعد نماز فجر روئی کانوں سے نکالدیں انشاء اللہ تعالیٰ کامیابی ہوگی اور کانوں میں آوازیں آنا بند ہوجائیں گی۔

## بدکار مرد اور بدکار عورت کے لئے نسخۂ اکسیر

اگر کوئی مرد یا کہ عورت بدکارہ ہو تو گلاب کے پھول پر سات مرتبہ چہل کاف پڑھ کر دم کرے اور سنگھائے چند بار کے عمل سے انشاء اللہ تعالیٰ بدکاری سے دونوں باز آجائیں گے۔

## برائے تمام امراض جسمانی

قَدْ نَرٰى تَقَلُّبَ وَجْهِكَ فِي السَّمَآءِ الخ پ۲ بقرہ ع۱۶ اکتالیس[۴۱] عدد پرچیاں لکھ کر روزانہ ایک پرچی صبح نہار منہ دوپہر شام اور رات سوتے وقت استعمال کریں۔

[۱] سورہ اعلیٰ کا ابجد والا نقش گلے میں ڈالا جائے



میر لیس خان
FREE AMLIYAAT BOOK GROUP
www.facebook.com/groups/freeamliyaatbooks

اسی طرح سے

(۱) وَيَشْفِ صُدُوْرَ قَوْمٍ مُّؤْمِنِيْنَ
(۲) وَشِفَآءٌ لِّمَا فِى الصُّدُوْرِ
(۳) يَخْرُجُ مِنْ بُطُوْنِهَا شَرَابٌ مُّخْتَلِفٌ اَلْوَانُهٗ فِيْهِ شِفَآءٌ قُلْ هُوَ لِلَّذِيْنَ اٰمَنُوْا هُدًى وَّ شِفَآءٌ
(۴) وَاِذَا مَرِضْتُ فَهُوَ يَشْفِيْنِ
(۵) وَ نُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْاٰنِ مَا هُوَ شِفَآءٌ وَّرَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِيْنَ وَلَا يَزِيْدُ الظّٰلِمِيْنَ اِلَّا خَسَارًا

کی بھی اکتالیس ۴۱ پرچیاں تحریر کر کے مذکورہ اوقات میں پلاتے رہیں۔ انشاءاللہ تعالیٰ شفاء ہو گی۔

## ایک آدمی کا دوسرے کے اوپر خواہ مخواہ مخالفت کرنا

اگر ایک آدمی یا عامل دوسرے عامل کے خلاف ضداً حسداً مخالفت شروع کرے، تو اس کے دفاع کے لئے ہر نماز کے بعد یَا سَلَامُ یَا سَلَامُ ایکسو گیارہ ۱۱۱ مرتبہ اور اول آخر گیارہ ۱۱ گیارہ ۱۱ مرتبہ درود شریف پڑھ کر تھوڑی دیر مراقبہ کر کے پھر آہ وزاری کے ساتھ دعا مانگ لے انشاءاللہ تعالیٰ اکتالیس ۴۱ ایام کے بعد مخالفت ختم ہو جائیگی۔





## آپس میں اتفاق پیدا کرنے کے لئے

ہر نماز کے بعد الرَّحْمٰن۔ الرَّحِیْم ایکسو گیارہ ۱۱۱ مرتبہ اور اول آخر درود شریف گیارہ ۱۱ گیارہ ۱۱ مرتبہ پڑھ کر پانی یا چینی پر دم پھونک مار کر اکتالیس ۴۱ ایام تک یا کم از کم اکیس ۲۱ دن تک صبح نہار منہ، دوپہر اور شام پلایا جائے۔

## کسی کو اپنے سے زیادہ قریب کرنے کیلئے

ہر نماز کے بعد سورہ مریم کٓھٰیٰعٓصٓ اکتالیس اکتالیس ۴۱ مرتبہ اول آخر گیارہ ۱۱ گیارہ مرتبہ درود شریف تھوڑی دیر مراقبہ کر کے دعا کیجئے گا۔

## جوڑوں کے درد کے لئے

اَلَمْ نَشْرَحْ لَكَ الخ یعنی سورۃ انشراح پ۳۰ ہر نماز کے بعد اکتالیس ۴۱ اکتالیس ۴۱ مرتبہ پڑھ کر اپنے اوپر دم کریں یا کسی بھی تیل کے اوپر دم پھونک مار کر جہاں درد ہو وہاں پر مالش کریں۔
اول آخر گیارہ ۱۱ گیارہ مرتبہ درود شریف کا اضافہ کریں۔
ترشی اور ٹھنڈی چیزوں سے پرہیز کریں۔



FREE AMLIYAAT BOOKS GROUP https://www.facebook.com/groups/freeamliyaatbooks

## جب کوئی بچہ یا بڑا گم ہو جائے

تو سورۃ والضحیٰ اکتالیس ۴۱ مرتبہ بعد نماز فجر ظہر اور عشاء پڑھ کر گمشدہ کا تصور کر کے چاروں سمت دم پھونک مار کر دعا کریں اور اول آخر درود شریف گیارہ گیارہ مرتبہ پڑھ لیں اور یہ عمل گمشدہ کی واپسی تک بدستور چلتا رہے۔ انشاء اللہ تعالیٰ سو فی صد کامیابی ہو گی۔

## تعویذ برائے ازالہ دردِ چشم

(۱) سات مرتبہ اٰمَنْتُ بِاللّٰہِ والی دُعا

(۲) سات مرتبہ مندرجہ ذیل دعائیں پڑھ کر تین بار تین تین ۳ مرتبہ دم پھونک مارنا۔ انشاء اللہ تعالےٰ شفاء ہو گی۔

| | | |
|---|---|---|
| یَابَدُوْحُ | یَابَدُوْحُ | یَابَدُوْحُ |
| یَابَدُوْحُ | یَابَدُوْحُ | یَابَدُوْحُ |
| یَارُوْحُ | یَارُوْحُ | یَارُوْحُ |
| یَارُوْحُ | یَارُوْحُ | یَارُوْحُ |

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ فَکَشَفْنَا عَنْکَ غِطَآءَکَ فَبَصَرُکَ الْیَوْمَ حَدِیْدٌ۔ وَصَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰے عَلٰی خَیْرِ خَلْقِہٖ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ اَجْمَعِیْنَ۔



میر لیس خان



## برائے ازالہ اثرات آسیب وسحر وکشادن فتوحات غیبی

(منقول از حضرت علیؓ شیر خدا)

حضرت امیر المؤمنین علی بن ابی طالب رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے منقول ہے کہ جو شخص اس طلسم کو اپنے پاس رکھے وہ سحر وجادو آسیب وبلا ومصیبت و امراض سے محفوظ و مامون رہے گا۔ حضرت محمد عثمان دامانی رحمۃ اللہ علیہ کا یہ معمول تھا

خمس هاءات وخط فوق خط
وصليب حوله سبع نقط
ثم همزات اذا عددتها
ففي سبع لا يرى فيها الغلط
ثم واو ثم هاء بعده
ثم صاد ثم ميم في الوسط
يشفي الأسقام والدواء الذى
عجزت عنه الاطباء النمط

## نگاہ کی روشنی تیز کرنے کے لئے

پانچوں نمازوں کے بعد سات مرتبہ اٰمَنْتُ بِاللّٰہِ



FREE AMLIYAAT BOOKS GROUP https://www.facebook.com/groups/freeamliyaatbooks

والی دعا پڑھ لیں اور یَا نُوْرُ کو گیارہ ۱۱ بار پڑھ کر دونوں ہاتھوں کے پوروں پر دم پھونک مار کر دونوں آنکھوں پر پھیر لیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ نگاہ کی روشنی بڑھ جائیگی۔

## سانپ اور آسیب کو گھر سے نکالنے کا عمل

چار کیلیں لوہے کی لیکر ایک ایک پر یہ آیت پچیس ۲۵ پچیس ۲۵ بار دم کر کے کونوں میں گاڑ دیں اور اٰمَنْتُ بِاللّٰہِ والی دعا بھی سات مرتبہ پڑھ کر گھر کے چاروں کونوں میں دم پھونک ماریں انشاء اللہ تعالیٰ سانپ اس گھر سے نکل جائے گا اور اس گھر میں آسیبی اثرات بھی زائل ہو جائیں گے۔ آیت یہ ہے:

اِنَّهُمْ یَكِیْدُوْنَ كَیْدًا وَّ اَكِیْدُ كَیْدًا ۝ فَمَهِّلِ الْكٰفِرِیْنَ اَمْهِلْهُمْ رُوَیْدًا ۝

## ہر قسم کے سانپ بچھو اور بھڑ وغیرہ حشرات الارض کے کاٹنے کا اکسیر علاج

تھوڑے سے پانی میں نمک گھول کر اس جگہ ملتے جائیں اور ساتھ ساتھ اٰمَنْتُ بِاللّٰہِ والی دعا سات مرتبہ اور سورۃ کافرون بھی سات مرتبہ پڑھ کر مسلسل دم پھونک مارتے جائیں۔ یہ عمل کافی دیر تک جاری





رکھیں انشاء اللہ تعالیٰ وہ زہر نکل جائے گا۔

## مُحتاجی اور غُربت کے ازالہ کے لئے نسخۂ اکسیر

محتاجی، غربت اور تنگدستی کے ازالہ کے لئے سب سے پہلے اپنے تمام گناہوں سے توبہ تائب ہو جائے یعنی کسی ولی کامل کے ہاتھ میں ہاتھ دیں یعنی بیعت ہو جائے بیعت و تقویٰ کی وجہ سے فتوحات کے دروازے کھلیں گے

(۱) بعد نماز عشاء اول آخر گیارہ ۱۱ گیارہ ۱۱ مرتبہ درود شریف اور درمیان میں گیارہ ۱۱ تسبیح یَا مُعِزُّ کی پڑھ کر دعا کرے۔

(۲) بعد نماز عشاء اول آخر سات سات مرتبہ درود شریف اور درمیان میں چودہ ۱۴ تسبیح اور صرف چودہ دانے یَا وَهَّابُ کی پڑھ کر آہ و زاری کے ساتھ دعا کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ جلد از جلد رزق و روزی میں فراخی اور برکت ہو گی۔

## کسی طرح سے کام کا اٹک جانا

یَا بَدِیْعَ الْعَجَائِبِ بِالْخَیْرِ یَا بَدِیْعُ

بارہ ۱۲ ایام تک بارہ ۱۲ تسبیح وظیفہ بالا پڑھ کر آہ و زاری سے دعا کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ ہر مشکل آسان ہو گی۔



FREE AMLIYAAT BOOKS GROUP
https://www.facebook.com/groups/freeamliyaat

## خاوند کا ناراض یا بے پرواہ ہونے کا علاج

بعد نماز عشاء گیارہ دانے سیاہ مرچ لے کر اول آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف اور درمیان میں گیارہ تسبیح یَا لَطِیْفُ یَا وَدُوْدُ کی پڑھ لیں اور خاوند کے مہربان ہونے کا خیال رکھیں۔ جب سب پڑھ چکیں تو ان مرچوں پر دم کر کے تیز آگ میں ڈال دیں۔ اور اللہ تعالیٰ سے دعا کریں۔ انشاء اللہ تعالیٰ خاوند مہربان ہو گا۔ اگر ضرورت پڑی تو اس کا کورس اکتالیس ایام تک کا عمل ہے۔ انشاء اللہ تعالیٰ ضرور کامیابی اور کامرانی ہو ہی جائے گی۔

## غنا کے لئے حضرت مولانا محمد یعقوب صاحب کا مجرّب عمل

بعد نماز عشاء اول آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف اور درمیان میں چودہ تسبیح یَا وَهَّابُ اور آخر میں یہ دعا پڑھ کر آہ وزاری کے ساتھ دعا مانگے انشاء اللہ تعالیٰ کامیابی ہو گی۔ دعا یہ ہے۔

یَا وَهَّابُ هَبْ لِیْ مِنْ نِّعْمَةِ الدُّنْیَا وَالْاٰخِرَةِ اِنَّكَ اَنْتَ الْوَهَّابُ۔

اس عمل کا نام حضرت مولانا محمد یعقوب صاحب نے کیمیائے درویشان فرمایا ہے۔





## عقیمہ یعنی بانجھ پن کا علاج

ہرن کی جھلی پر زعفران اور گلاب سے یہ آیت لکھ دیں اور عورت گردن پر باندھ لیں۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ وَلَوْ اَنَّ قُرْاٰنًا سُیِّرَتْ بِهِ الْجِبَالُ اَوْ قُطِّعَتْ بِهِ الْاَرْضُ اَوْ كُلِّمَ بِهِ الْمَوْتٰى بَلْ لِّلّٰهِ الْاَمْرُ جَمِیْعًا۔

## برائے استقرارِ حمل

سورہ فاتحہ اور اصحاب کھف کے اسماء تین بار پڑھ کر چھ عدد چھوہاروں پر دم پھونک ماریں اور عورت بعد غسلِ حیض ایک عدد چھوہارا روزانہ کھائے اور اسی طرح ایک عدد میاں بھی کھائے اور رات کو ہم بستری کریں۔ دوسری رات اور تیسری رات بھی یہ ہم بستری اور ایک ایک چھوہارے کھانے کا عمل جاری رکھیں انشاء اللہ تعالیٰ اس عمل کی برکت سے استقرار حمل ضرور ہو گا۔ مجرّب المجرّب ہے۔

اصحاف کہف کے اسماء گرامی یہ ہیں:

(۱) یَمْلِیْخَا (۲) مَکْسَلْمِیْنَا (۳) کَشْفُوْطَطْ (۴) طَبْیُوْنُسْ (۵) کَشَافَطْیُوْنَسْ (۶) اَذْرَفَطْیُوْنَسْ (۷) یُوَانَسْ بُوْسْ (۸) وَکَلْبُهُمْ قِطْمِیْرُ وَعَلٰی



میر لیس خان
FREE AMLIYAAT BOOK'S GROUP
https://www.facebook.com/groups/freeamliyaatbooks

اللّٰہِ قَصْدُ السَّبِیْلِ وَمِنْهَا جَآئِرٌ وَلَوْ شَآءَ لَهَدٰکُمْ اَجْمَعِیْنَ ہ وَصَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلٰی سَیِّدِنَا وَمَوْلَانَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِہٖ وَصَحْبِہٖ وَبَارِکْ وَسَلِّمْ۔

## دُکان مکان کارخانہ کمپنی گاڑی موٹر کشتی بحری جہاز ہوائی جہاز کی حفاظت بذریعہ اسماء اصحاب کہف

برائے برکت و امان از غرق و حرق و سرق و غارت وغیرہ از امراض و حاجات۔ ان اسماء اصحاب کہف کو لکھ کر مکان دکان کشتی یا متاع میں اپنے پاس رکھے انشاء اللہ تعالیٰ امان الٰہی میں رہے گا۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ۔ اِلٰهِیْ بِحُرْمَةِ یَمْلِیْخَا مَکْسَلْمِیْنَا مِیْلِسْنَا مَرْنُوْش دَبَرْنُوْش شَادْنُوْش مَرْطُوْنَسْ اِسْمُ کَلْبِهِمْ قِطْمِیْرُ

حضرت خواجہ محمد عثمان دامانی ؒ سے مروی ہے کہ اسماء اصحاب کہف کتابوں میں چند طریقوں سے لکھے ہوتے ہیں۔ لیکن مجھے اپنے پیر و مرشد سے اسی طریق پر پہنچے ہیں۔





## تعویذ برائے شفاء ہر درد

اس مندرجہ ذیل آیت شریفہ کو تین روز متواتر کاغذ پر یا ہرن کی جھلی پر لکھ کر تعویذ بنوا کر گلے میں ڈالدیں۔ یا کہ کاغذ پر تحریر کر کے پانی میں حل کر کے اس پانی کو مریض پی لے یا کہ درد کی جگہ پر مالش کریں۔ آیت شریفہ یہ ہے

لَوْ اَنْزَلْنَا هٰذَا الْقُرْاٰنَ عَلٰی جَبَلٍ لَّرَاَیْتَهٗ خَاشِعًا مُّتَصَدِّعًا مِّنْ خَشْیَةِ اللّٰہِ ؕ وَتِلْکَ الْاَمْثَالُ نَضْرِبُهَا لِلنَّاسِ لَعَلَّهُمْ یَتَفَکَّرُوْنَ ہ
یَا شَافِیْ یَا شَافِیْ یَا شَافِیْ

(پ ۲۸ اواخر سورہ حشر)

## فتیلہ برائے سخت آسیب زدہ

یہ فتیلہ اس وقت بنا کر آسیب زدہ کو سونگھایا جائے جبکہ آسیب کسی صورت میں نہ جائے۔

اَمْلِیْح۔ قَمْلِیْح۔ تَمْلِیْح۔ یَا اَمْلِیْح۔ تَمْلِیْح قَمْلِیْح

کاغذ پر لکھ کر اس کاغذ کو لمبائی کی صورت میں تہہ کر کے نیچے کالے کپڑے کا ٹکڑا رکھ کر قدرے حرمل (کالا دانہ) اور ھینگ رکھ کر اور ڈورا لگایا جائے۔



میر لیس خان
FREEAMLIYAAT BOOKS GROUP
https://www.facebook.com/groups/freeamliyatbooks

## عورتوں کے ایام ماہواری کا بالکل بند ہونے کا علاج

اگر عورتوں کے ایام ماہواری بالکل بند ہو جائیں تو اُن کو کھولنے کے لئے اٰمَنْتُ بِاللّٰہِ الخ، والی دعا کا تعویذ بنا کر گلے میں ڈالا جائے اور مندرجہ ذیل نقش تعویذ اپنے سیدھے بازو پر باندھ لے انشاء اللہ تعالیٰ کامل شفاء اور علاج ہو جائے گا۔ نقش یہ ہے

| | | | |
|---|---|---|---|
| ح | ک | م | ط |
| ح | ط | ک | م |
| ح | م | ط | ک |

۱۲۳۴۵۶۷۸۹ ۰

## دکان مکان یا کسی دوسری جگہ کو خالی کرانا

ذاتی ضرورت کے لئے یا کرایہ دار کی طبیعت سے بیزار ہونے کے بعد مکان یا کسی جگہ کو خالی کرانا مقصود ہو تو عشاء کی نماز کے بعد وَاَلْقَتْ مَا فِیْھَا وَتَخَلَّتْ پڑھ کر آنکھیں بند کر لئے جائیں اور کرایہ دار کا تصور کر کے پھونک ماریں۔ اس عمل کی مدت چالیس ایام ہے اور زیادہ سے زیادہ نوے دن ہے۔ اور اس وظیفہ کے ساتھ





اٰمَنْتُ بِاللّٰہِ الخ، والی دعا تعویذ کی شکل میں گلے میں ڈالا جائے یا کہ اٰمَنْتُ بِاللّٰہِ الخ والی دعا کا تعویذ بھی پہن لے اور ساتھ ساتھ ہر نماز کے بعد سات سات مرتبہ پڑھ کر اپنے ہاتھ کی ہتھیلی پر تین مرتبہ دم پھونک ماریں اور یہ تصور ہو کہ کرایہ دار میرے بائیں ہاتھ کی ہتھیلی پر ان کی شکلیں مجھے نظر آرہی ہیں۔ پھر تین مرتبہ ان اشکال کو زور سے دم پھونک ماریں۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس عمل کی برکت سے خوب کامیابی ہوگی۔

## نیند کا کم آنا یا کہ بالکل نہ آنے کا نسخۂ اکسیر یہ ہے

ہر مرض اور توپ و تفنگ والا تعویذ جو چھوٹے شجرہ کے آخر میں ہے اس کو ہرن کی جھلی پر تحریر کر کے مریض کے گلے میں ڈالا جائے اور یہی تعویذ کے تمام جملے رات یا دن کو سونے سے قبل صرف تین مرتبہ پڑھ کر اپنے اوپر دم پھونک ماریں اور حصار کر لیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ شفاء کاملہ ہوگی۔

## کثرت سے ہچکیاں آنے کا اکسیر علاج

اٰمَنْتُ بِاللّٰہِ وَحْدَہٗ والی دعاء بطور تعویذ گلے میں ڈالنا چاہیئے صرف اور صرف مزید اَعُوْذُ بِاللّٰہِ مِنَ الشَّیْطٰنِ الرَّجِیْمِ کو بہت ہی کثرت سے پڑھے یا کہ ہر نماز کے بعد اس کی ایک



FREE AMLIYAAT BOOKS GROUP

ایک تسبیح پڑھ کر حصار کیا جائے انشاء اللہ تعالیٰ کامیابی ہوگی۔
اور وَ یَمُدُّھُمْ فِیْ طُغْیَانِھِمْ یَعْمَھُوْنَ پلیٹ پر یا کاغذ پر لکھ کر پیا کریں اور چہرے اور سینہ پر چھینٹیں بھی ضرور لگائیں انشاء اللہ تعالیٰ کامیابی ہوگی اور شفاء کاملہ عاجلہ ہوگی۔

## نشہ کی عادت چھڑانے کیلئے نسخہ اکسیر

نشہ کی عادت چھڑانے کے لئے اٰمَنْتُ بِاللّٰہِ والا تعویذ چمڑے میں سلوا کر اور بند کر کے گلے میں ڈال دیا جائے اور نشہ کرنے والا شخص جب رات کو گہری نیند سو جائے اس کے قریب سرہانے کی طرف کھڑے ہو کر سورۃ المائدہ کی آیت ۹۰

یٰٓاَیُّھَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْٓا اِنَّمَا الْخَمْرُ وَالْمَیْسِرُ وَالْاَنْصَابُ وَالْاَزْلَامُ رِجْسٌ مِّنْ عَمَلِ الشَّیْطٰنِ فَاجْتَنِبُوْہُ لَعَلَّکُمْ تُفْلِحُوْنَ ○

ایک مرتبہ اتنی آواز سے پڑھ کر سنائیں کہ سونے والے کی نیند خراب نہ ہو۔ چالیس ایام کے اہتمام سے نشہ کی عادت چھوٹ جائیگی۔ انشاء اللہ تعالیٰ۔

## رشتہ حسب منشا

| | |
|---|---|
| یَا اَللّٰہُ | یَا رَحْمٰنُ |
| یَا رَحِیْمُ | یَا وَدُوْدُ |

اول آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود



نوٹ: ہر نماز کے بعد ایک ایک تسبیح پڑھ کر بائیں ہاتھ کی ہتھیلی پر تصوری شکل پر دم پھونک ماریں۔

## نقش برائے ترقی کاروبار

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۴۴ | ۱۵۵ | ۱۷۲ | ۱۴۸ |
| ۱۶۱ | ۱۷۹ | ۱۹۱ | ۱۶۵ |
| ۱۶۹ | ۱۸۹ | ۱۶۶ | ۱۷۵ |
| ۱۵۹ | ۱۸۴ | ۱۸۱ | ۱۴۹ |
| ۱۸۶ | ۱۶۹ | ۱۹۸ | ۱۷۸ |

مشرق کی جانب لگانا چاہیئے جس کا رُخ مغرب میں ہو۔

## رات کا حصار

## انتظام برائے غیبی باڈی گارڈ

دہشت گردی، اغوا، قتل، لوٹ مار، چوری، ڈاکہ زنی، غرض ہر قسم کے جانی و مالی حادثات اور دشمنوں کے شر سے محفوظ رہنے کیلئے باوضو گھر سے نکلتے وقت اور رات کو سوتے وقت مندرجہ ذیل دعائیں پڑھ کر دونوں ہاتھوں کی ہتھیلیوں پر پھونک مار کر دم کر کے سر کے بالوں سے لے کر پیر کے ناخن تک پھیر دیجئے ساتھ ہی سینہ اور چاروں سمتوں کی طرف پھونک مار کر دل میں حصار کی نیت کر لیں۔ حصار کے وقت گھر، آفس، دکان، مکان، کارخانہ، مل وغیرہ کے لئے اندرونی اور بیرونی دونوں حصوں کی



FREE AMLIYAAT BOOK'S GROUP
http://www.facebook.com/groups/freeamliyatbooks

نیت کر لیجئے۔ انشاء اللہ تعالیٰ غیبی حفاظت ہوگی۔
آیۃ الکرسی سات مرتبہ پڑھنے کے بعد مندرجہ ذیل دعائیں ایک ایک مرتبہ پڑھیں۔

۱- فَسَيَكْفِيكَهُمُ اللّٰهُ وَهُوَ السَّمِيعُ الْعَلِيمُ
۲- صُمٌّ بُكْمٌ عُمْيٌ فَهُمْ لَا يَرْجِعُونَ
۳- صُمٌّ بُكْمٌ عُمْيٌ فَهُمْ لَا يَعْقِلُونَ
۴- صُمٌّ بُكْمٌ عُمْيٌ فَهُمْ لَا يَسْمَعُونَ
۵- صُمٌّ بُكْمٌ عُمْيٌ فَهُمْ لَا يَفْقَهُونَ
۶- صُمٌّ بُكْمٌ عُمْيٌ فَهُمْ لَا يَمْكُرُونَ
۷- صُمٌّ بُكْمٌ عُمْيٌ فَهُمْ لَا يَنْطِقُونَ
۸- صُمٌّ بُكْمٌ عُمْيٌ فَهُمْ لَا يُبْصِرُونَ
۹- صُمٌّ بُكْمٌ عُمْيٌ فَهُمْ لَا يَتَكَلَّمُونَ
۱۰- بِسْمِ اللّٰهِ الَّذِي لَا يَضُرُّ مَعَ اسْمِهٖ شَيْءٌ فِي الْاَرْضِ وَلَا فِي السَّمَآءِ وَهُوَ السَّمِيعُ الْعَلِيمُ
۱۱- فَاللّٰهُ خَيْرٌ حَافِظًا وَّهُوَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِيْنَ
۱۲- اِنَّ اللّٰهَ قَدْ اَحَاطَ بِكُلِّ شَيْءٍ عِلْمًا۔
۱۳- لَا تُدْرِكُهُ الْاَبْصَارُ وَهُوَ يُدْرِكُ الْاَبْصَارَ وَهُوَ اللَّطِيفُ الْخَبِيرُ۔

## دن کا حصار

اول آخر ایک ایک مرتبہ درود شریف۔ درمیان میں
(۱) سورہ فاتحہ صرف ایک مرتبہ (۲) آیۃ الکرسی بھی ایک مرتبہ (۳) چاروں قل بھی ایک ایک مرتبہ پڑھ کر قلب روح اور سینہ پر تین تین مرتبہ دم کرے۔



## دفینہ نکالنے سے قبل کے وظائف[۱]

### یعنی خزینۃ الاسرار نکالنے سے قبل مندرجہ ذیل ورد و وظائف کو کثرت سے پڑھ لیں

مؤکل حضرت عبداللہ صاحب دامت برکاتہم العالیہ نے ارشاد فرمایا کہ تمام ساتھی مندرجہ ذیل ورد و وظائف کا اہتمام کریں۔ یعنی کثرت سے پڑھ لیں۔
(۱) لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ کثرت سے پڑھ لیں۔
(۲) حَسْبُنَا اللّٰهُ وَنِعْمَ الْوَكِيلُ نِعْمَ الْمَوْلٰى وَنِعْمَ النَّصِيرُ کثرت سے پڑھ لیں
(۳) سَلٰمٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ الرَّحِيمِ کثرت سے پڑھ لیں
(۴) نَصْرٌ مِّنَ اللّٰهِ وَفَتْحٌ قَرِيبٌ کثرت سے پڑھ لیں۔

## دفینہ نکالتے وقت کا حصار

### یعنی خزینۃ الاسرار کے نکالنے سے قبل طریقۂ حصار

(۱) سورہ فتح تین ۳ مرتبہ
(۲) سورۂ یونس کی پہلی اور آخری رکوع تین ۳ تین ۳ مرتبہ
(۳) نَصْرٌ مِّنَ اللّٰهِ وَفَتْحٌ قَرِيبٌ تین ہزار ۳۰۰۰ مرتبہ اوّل آخر گیارہ ۱۱ گیارہ مرتبہ درود شریف۔
(۴) يَا فَتَّاحُ يَا فَتَّاحُ يَا فَتَّاحُ تین سو ۳۰۰ مرتبہ اوّل آخر گیارہ ۱۱ گیارہ مرتبہ درود شریف۔
(۵) جہاں جہاں پر شبہ ہو آیت کرسی گیارہ ۱۱ مرتبہ۔ چاروں قُل بھی گیارہ ۱۱ مرتبہ پڑھ کر شہادت والی انگلی پر دم پھونک مار کر خزینۃ الاسرار کی جگہ چاروں طرف $3\frac{1}{2}$ (ساڑھے تین فٹ) چھوڑ کر انگلی پھیرنا شروع کریں۔
(۶) بالکل آخر میں دعاء وزاری کے بعد کھدائی کا کام شروع کریں۔

[۱] ان وظائف سے پہلے کچھ اہم اور ضروری اوراد و وظائف بھی ہیں جو سب سے پہلے پڑھ جائیں گے۔ ملاحظہ ہو صفحہ ۳۸۸

میر ظہیر عباس خان
FREE AMLIYAAT BOOK'S GROUP
https://www.facebook.com/groups/freeamliyaatbooks

نقش یہ ہے۔ اس آیت کی زکوٰۃ کا طریقہ یہ ہے کہ چالیس۴۰ دن تک گوشت سے پرہیز کے ساتھ روزانہ گیارہ سو۱۱۰۰ مرتبہ باوضو پڑھیں۔ بعدہٗ روزانہ صرف گیارہ۱۱ مرتبہ پڑھتے رہیں۔

٧٨٦

| | | | |
|---|---|---|---|
| ٨٨ | ٩١ | ٩٥ | ٨١ |
| ٩٤ | ٨٢ | ٨٧ | ٩٢ |
| ٨٣ | ٩٧ | ٨٩ | ٨٦ |
| ٩٠ | ٨٥ | ٨٤ | ٩٦ |

## آسیب کے اثرات اور جناتی جادو کا علاج

اگر کوئی آسیبی اثرات کا شکار ہو یا جناتی جادو کا شکار ہو تو سرسوں کے تیل پر باوضو اوّل و آخر سات مرتبہ درود شریف پڑھیں اور درمیان میں ایک بار سورۃ فاتحہ اور سات مرتبہ سورۃ ناس قرآن حکیم کی آخری سورۃ بغیر سین کے پڑھیں۔ مثلاً قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّا۔ مَلِكِ النَّا۔ اِلٰهِ النَّا وغیرہ۔ واضح رہے کہ یہ عمل قدیم عاملین سے نقل ہوتا چلا آرہا ہے۔ پھر بھی بہتر یہ ہے کہ چونکہ قرآن حکیم کا معاملہ ہے اس لئے شرعی فتویٰ حاصل کرکے یہ عمل کیا جائے اور اس عمل کو اس وقت اختیار کریں جب دوسرے عملیات سے فائدہ نہ ہوا ہو۔





## کھلائے پلائے جادو کے اثرات ختم کرنا

اگر یہ شبہ ہو کہ کسی شخص کو کسی نے کچھ کھلا پلا دیا ہے جس سے جسم کے اندر جادو کے اثرات پیدا ہوگئے ہیں۔ تو ایسے شخص کے علاج کے لئے اس نقش کو روزانہ چینی کی پلیٹ پر باوضو لکھ کر دن میں تین۳ مرتبہ پلائیں۔ انشاءاللہ تعالیٰ جسم کے اندر سے جادو کے اثرات نکل جائیں گے اور اس شخص کو شفا حاصل ہوگی۔ وہ نقش یہ ہے۔

٧٨٦

| | | |
|---|---|---|
| ٣٤٢٣٨ | ٣٤٢٣٣ | ٣٤٢٤٠ |
| ٣٤٢٣٩ | ٣٤٢٣٧ | ٣٤٢٣٥ |
| ٣٤٢٣٤ | ٣٤٢٤١ | ٣٤٢٣٦ |

## سفلی جادو اتارنے کے لئے

جس شخص پر سحر کا اثر ہو اس مریض پر مندرجہ ذیل سب سورتیں باوضو پڑھ کر دم کریں۔ اس کے بعد ایک بوتل میں پانی بھر کر اس پانی کو بھی اسی طرح دم کریں۔ اور دن کے بارہ۱۲ گھنٹوں میں ہر ایک گھنٹے میں ایک گھونٹ یہ پانی مریض کو پلائیں۔ اس طرح سات دن تک عمل کریں۔ انشاءاللہ تعالیٰ کیسا بھی مہلک سفلی جادو ہوگا اتر جائے گا۔ جو کچھ پڑھا جائے گا اس کی تفصیل یہ ہے۔



FREE AMLIYAAT BOOKS GROUP https://www.facebook.com/groups/freeamliyaat

## جادو کے اثرات ختم کرنا

یہ نقش بھی جادو کے اثرات ختم کرنے میں بے حد مؤثر ثابت ہوا ہے اور یہ نقش حضرت علی کرم اللہ وجہہ سے منسوب ہے۔ طریقہ یہ ہے کہ باوضو آٹھ نقش تیار کئے جائیں۔ ایک نقش موم جامہ کرکے مریض کے گلے میں ڈالیں اور سات نقش مریض کو روزانہ دودھ میں گھول کر پلانے جائیں۔ نقش ہمیشہ رات کو سوتے وقت پلایا جائے۔

نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۶۵۱۸ | ۱۶۵۲۱ | ۱۶۵۲۵ | ۱۶۵۱۱ |
| ۱۶۵۲۴ | ۱۶۵۱۲ | ۱۶۵۱۷ | ۱۶۵۲۲ |
| ۱۶۵۱۳ | ۱۶۵۲۷ | ۱۶۵۱۹ | ۱۶۵۱۶ |
| ۱۶۵۲۰ | ۱۶۵۱۵ | ۱۶۵۱۴ | ۱۶۵۲۶ |

## سحر سے مکمل نجات کے لئے

مندرجہ ذیل کلمات اور آیات قرآنی اکیس ۲۱ مرتبہ باوضو پانی پر دم کرکے روزانہ مغرب کے بعد اکیس ۲۱ روز تک پلائیں۔ اگر روزانہ پڑھنا دشوار ہو تو ایک ہی دن اکیس ۲۱ مرتبہ باوضو ان کلمات کو پڑھ کر کسی بوتل میں پانی بھر کر اسے دم کرکے رکھ لیں اور روزانہ مغرب کے بعد یہ پانی



تین ۳ گھونٹ اکیس ۲۱ دن تک پلائیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ سحر سے پوری طرح نجات ملے گی اور اگر اس عمل کے بعد کوئی شخص پھر جادو کرائے گا۔ تو اسی کی طرف وہ جادو لوٹ جائے گا۔ وہ کلمات یہ ہیں۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۔ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓی اٰلِ مُحَمَّدٍ وَّ بَارِكْ وَسَلِّمْ بجری بجری کواڑ بجری باندھوں دسوں دوار بجری آئے بجری جائے سب جگ سمائے ٹونا جادو سب رد ہو جائے جو ٹونا جادو پھر کرائے الٹ پلٹ وہاں کا وہیں پہ جائے۔ جو کرے سو مرے۔ بحق لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْاٰنِ مَا ھُوَ شِفَآءٌ وَّرَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِیْنَ وَلَا یَزِیْدُ الظّٰلِمِیْنَ اِلَّا خَسَارًا ۔ (سورۃ بنی اسرائیل آیت ع پارہ ۱۵)

میر عباس خان

## جادو سے نجات کے لئے

اگر کوئی شخص جادو میں مبتلا ہو تو اس کے لئے مندرجہ ذیل صرف دو نقش گلاب و زعفران سے باوضو تیار کئے جائیں۔ موم جامہ کرکے ایک مریض کے گلے میں ڈال دیں اور ایک بوتل میں ڈال کر اس میں پانی بھر دیں۔ پھر صبح و شام یہ پانی مریض کو پلائیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ مریض کو جادو سے نجات ملے گی۔ یہ نقش "اَلَیْسَ اللّٰہُ بِکَافٍ عَبْدَہٗ" قرآن حکیم کی ۲۴ ویں پارے کی آیت کا ہے۔



FREE AMLIYAAT BOOKS GROUP
https://www.facebook.com/groups/freeamliyaat

٨٩٠

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ایک بار، سُوْرَۃ فَاتِحَہ سات بار، آیَۃُ الکُرسِی سات بار، سُوْرَۃ کٰفِرُوْنَ سات بار، سُوْرَۃ اِخْلَاص سات بار، سُوْرَۃ فَلَق سات بار، سُوْرَۃ نَاس سات بار۔ عمل کے شروع اور آخر میں تین تین مرتبہ درود شریف بھی پڑھیں۔

## سحر کے اثرات سے نجات کے لئے

حروف مقطعات کے چاروں عناصر کا اجتماعی نقش باوضو دو عدد بنائیں۔ ایک گلاب و زعفران سے بنا کر بوتل میں ڈالیں اور پھر اس میں پانی بھر دیں۔ اور اس پانی کو صبح دوپہر شام تین تین گھونٹ سحر زدہ کو پلائیں اور دوسرا نقش کالی روشنائی سے لکھ کر کالے کپڑے میں موم جامہ کر کے گلے میں ڈالیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ گیارہ دن میں سحر کے اثرات سے نجات مل جائے گی۔ وہ نقش یہ ہے۔

٧٨٦

| | | | |
|---|---|---|---|
| ٨٤٦، ٨٤٩، ٨٣٨، ٨٥٢ | ٨٤٩، ٨٤٦، ٨٥٢، ٨٣٨ | ٨٥٢، ٨٣٨، ٨٤٩، ٨٤٦ | ٨٣٨، ٨٥٢، ٨٤٦، ٨٤٩ |
| ٨٥١، ٨٣٩، ٨٥٠، ٨٤٥ | ٨٣٩، ٨٥١، ٨٤٥، ٨٥٠ | ٨٤٥، ٨٥٠، ٨٣٩، ٨٥١ | ٨٥٠، ٨٤٥، ٨٥١، ٨٣٩ |
| ٨٤٠، ٨٥٢، ٨٤٣، ٨٤٩ | ٨٥٤، ٨٤٠، ٨٤٧، ٨٤٤ | ٨٤٧، ٨٤٤، ٨٥٣، ٨٤٠ | ٨٤٤، ٨٤٧، ٨٤٠، ٨٥٤ |
| ٨٤٨، ٨٤٣، ٨٥٣، ٨٤١ | ٨٤٣، ٨٤٨، ٨٤١، ٨٥٤ | ٨٤١، ٨٥٣، ٨٤٣، ٨٤٨ | ٨٥٣، ٨٥١، ٨٣٨، ٨٤٣ |



## سحر سے نجات حاصل کرنے کے لئے

جس پر جادو کر دیا گیا ہو اس پر روزانہ اکیس ٢١ مرتبہ یہ کلمات باوضو پڑھ کر دم کریں سات دن تک اور ان ہی کلمات کو باوضو لکھ کر موم جامہ کر کے مریض کے گلے میں ڈالیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ سحر سے نجات ملے گی۔ وہ کلمات یہ ہیں۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ عَلِيْقًا مَلِيْقًا تَلِيْقًا خَالِقًا مَخْلُوْقًا كَافِيًا شَافِيًا اِرْتَضٰى مُرْتَضٰى بِحَقِّ يَا بُدُّوْحُ وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْاٰنِ مَا هُوَ شِفَآءٌ وَّرَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِيْنَ وَلَا يَزِيْدُ الظّٰلِمِيْنَ اِلَّا خَسَارًا بِحَقِّ اَسَالَا سَا سَالُوْسَا۔

میر یس خان

## سحر کو دفع کرنے کے لئے

سحر کو دفع کرنے کے لئے سورۃ یٰسین کی درج ذیل آیت روزانہ باوضو ٣٦٠ مرتبہ پڑھ کر سات روز تک دم کریں۔ انشاء اللہ تعالیٰ سحر کے اثرات رفع ہوں گے آیت یہ ہے۔

اِنَّا جَعَلْنَا فِیْۤ اَعْنَاقِهِمْ اَغْلٰلًا فَهِیَ اِلَى الْاَذْقَانِ فَهُمْ مُّقْمَحُوْنَ ۝ وَجَعَلْنَا مِنْۢ بَیْنِ اَیْدِیْهِمْ سَدًّا وَّمِنْ خَلْفِهِمْ سَدًّا فَاَغْشَیْنٰهُمْ فَهُمْ لَا یُبْصِرُوْنَ ۝

اسی آیت کو باوضو لکھ کر موم جامہ کر کے مریض کی کمر میں



FREE AMLIYAAT BOOKS GROUP
https://www.facebook.com/groups/freeamliyaatbooks

باندھیں کہ تعویذ پشت پر رہے۔ اور گرہ آگے پیٹ پر۔

## جادو کے دفعیہ کے لئے

سورۂ طٰہٰ (پارہ ۱۶) کی باوضو تلاوت بھی جادو کے دفعیہ کے لئے تیر بہدف ہے۔ روزانہ اس کی تلاوت مریض کے پاس بیٹھ کر کی جائے اور تلاوت کے بعد مریض پر دم کر دیں اور سورۂ طٰہٰ کا نقش مریض کے گلے میں ڈالیں۔ تلاوت گیارہ روز تک لگاتار کریں۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۹۹۸۲۰ | ۹۹۸۲۳ | ۹۹۸۲۷ | ۹۹۸۱۳ |
| ۹۹۸۲۶ | ۹۹۸۱۴ | ۹۹۸۱۹ | ۹۹۸۲۴ |
| ۹۹۸۱۵ | ۹۹۸۲۹ | ۹۹۸۲۱ | ۹۹۸۱۸ |
| ۹۹۸۲۲ | ۹۹۸۱۷ | ۹۹۸۱۶ | ۹۹۸۲۸ |

## سحر میں مبتلا شخص کا علاج

مندرجہ ذیل دونوں نقش چینی کی بڑی پلیٹ پر باوضو لکھ کر مسحور کو پلائے جائیں۔ نقش نمبر ایک صبح کو پلایا جائے۔ نقش نمبر ۲ دو شام کو پلایا جائے۔

نقش نمبر ایک یہ ہے۔

(اگلے صفحہ پر)





۷۸۶

فَلَمَّآ اَلْقَوْا قَالَ مُوْسٰى مَا جِئْتُمْ بِهِ السِّحْرُ

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۶۶۸۴ | ۶۶۸۷ | ۶۶۹۱ | ۶۶۷۷ |
| ۶۶۹۰ | ۶۶۷۸ | ۶۶۸۳ | ۶۶۸۸ |
| ۶۶۷۹ | ۶۶۹۳ | ۶۶۸۵ | ۶۶۸۲ |
| ۶۶۸۶ | ۶۶۸۱ | ۶۶۸۰ | ۶۶۹۲ |

وَلَا يُفْلِحُ السَّاحِرُ حَيْثُ اَتٰى

اِنَّ اللّٰهَ سَيُبْطِلُهٗ اِنَّ اللّٰهَ لَا يُصْلِحُ عَمَلَ الْمُفْسِدِيْنَ

نقش نمبر ۲ دو یہ ہے۔

۷۸۶

فَلَمَّآ اَلْقَوْا قَالَ مُوْسٰى مَا جِئْتُمْ بِهِ السِّحْرُ اِنَّ اللّٰهَ سَيُبْطِلُهٗ

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸۳۴۰ | ۸۳۴۵ | ۸۳۵۰ | ۸۳۳۹ |
| ۸۳۴۶ | ۸۳۴۳ | ۸۳۶ | ۸۳۴۹ |
| ۸۳۳۷ | ۸۳۴۸ | ۸۳۴۷ | ۸۳۴۲ |
| ۸۳۵۱ | ۸۳۳۸ | ۸۳۴۱ | ۸۳۴۴ |

وَلَا يُفْلِحُ السَّاحِرُ حَيْثُ اَتٰى

اِنَّ اللّٰهَ لَا يُصْلِحُ عَمَلَ الْمُفْسِدِيْنَ

## جادو کو جادو کرنے والے پر لوٹانا

اگر کوئی شخص اس دعا کو باوضو لکھ کر اپنے پاس رکھے گا اور ہر نماز کے بعد ورد کرے گا۔ اگر کسی شخص نے اس پر



میر انیس خان
FREE AMLIYAAT BOOK'S GROUP
https://www.facebook.com/groups/freeamliyatbooks

جادو کیا ہوگا تو کرنے والے پر لوٹ جائے گا اور تمام جنات شیاطین اور انسانوں کے شر سے محفوظ رہے گا۔ یہ عمل قادریہ سلسلہ کا ہے اور بے حد مؤثر ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ۔ بِسْمِ اللّٰهِ سَدَدْتُ اِخْوَاهَ الْجِنِّ وَالْاِنْسِ وَالشَّيَاطِيْنِ وَالسَّحَرَةِ وَالْاَ بِالسِّنَّةِ مِنَ الْجِنِّ وَالْاِنْسِ وَالشَّيَاطِيْنِ وَيَلُوْذُ بِهِمْ بِاللّٰهِ الْعَزِيْزِ الْاَعَزِّ بِاللّٰهِ الْكَبِيْرِ الْاَكْبَرِ بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ بِحَقِّ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وَصَحْبِهٖ اَجْمَعِيْنَ۔

## جادو باطل کرنے کا عمل

ایک کاغذ پر چاند کی ابتدائی تاریخوں میں باوضو لکھ کر مریض کے گلے میں مندرجہ ذیل عزیمت ڈال دیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ جادو باطل ہو جائے گا۔ یہ عمل علامہ سیوطیؒ سے منسوب ہے۔

اُبْطُلُوْهُ اُبْطُلُوْهُ اُخْرُجُوْهُ اُخْرُجُوْهُ حُلُّوْهُ حُلُّوْهُ اِفْتَحُوْهُ اِفْتَحُوْهُ شَرَاهِيَا بِعِزَّةِ اللّٰهِ يَزُوْلُ بِقُوَّةِ اللّٰهِ يَزُوْلُ كُلَّ بَاسٍ وَبِقُدْرَةِ اللّٰهِ يَحُلُّ كُلَّ مَعْقُوْدٍ مَعَ اِطْلِسْمِ

۱۱۱ ۱۱۱ ۱۱۱ ۱۱۱ ۱۱۱۔

## جادو سے شفایابی کے لئے

سحر زدہ کے لئے حکیم الامت حضرت مولانا اشرف علی تھانویؒ





کا طریقہ علاج یہ تھا کہ مریض کے گلے میں مندرجہ ذیل آیاتِ قرآنی باوضو لکھ کر موم جامہ کرکے ڈالا کرتے تھے۔ آیات یہ ہیں۔

فَلَمَّآ اَلْقَوْا قَالَ مُوْسٰى مَا جِئْتُمْ بِهِ السِّحْرُ، اِنَّ اللّٰهَ سَيُبْطِلُهٗ، اِنَّ اللّٰهَ لَا يُصْلِحُ عَمَلَ الْمُفْسِدِيْنَ۔ وَيُحِقُّ اللّٰهُ الْحَقَّ بِكَلِمٰتِهٖ وَلَوْ كَرِهَ الْمُجْرِمُوْنَ ۔ (سُوْرَۂ یُوْنُس پارہ ۱۱) اور پوری سُوْرَۂ فَلَق اور پوری سُوْرَۂ نَاس۔ اور ان ہی آیات اور سورتوں کو باوضو پانی پر دم کرکے مریض کو نہلایا کرتے تھے اور مریض بحکم الٰہی شفایاب ہو جاتا تھا۔

## جادو سے شفا کے لئے

حکیم الامت حضرت مولانا اشرف علی تھانویؒ نے فرمایا ہے کہ اگر کسی پر جادو کر دیا گیا ہو تو اس کے گلے میں قرآن حکیم کی یہ آیات باوضو لکھ کر موم جامہ کرکے ڈالیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ شفا ہوگی۔ آیات یہ ہیں۔

يٰبَنِيْٓ اٰدَمَ خُذُوْا زِيْنَتَكُمْ عِنْدَ كُلِّ مَسْجِدٍ وَّكُلُوْا وَاشْرَبُوْا وَلَا تُسْرِفُوْا، اِنَّهٗ لَا يُحِبُّ الْمُسْرِفِيْنَ۔ قُلْ مَنْ حَرَّمَ زِيْنَةَ اللّٰهِ الَّتِيْٓ اَخْرَجَ لِعِبَادِهٖ وَالطَّيِّبٰتِ مِنَ الرِّزْقِ، قُلْ هِيَ لِلَّذِيْنَ اٰمَنُوْا فِي الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا خَالِصَةً يَّوْمَ الْقِيٰمَةِ، كَذٰلِكَ نُفَصِّلُ الْاٰيٰتِ لِقَوْمٍ يَّعْلَمُوْنَ۔ قُلْ اِنَّمَا حَرَّمَ رَبِّيَ الْفَوَاحِشَ مَا ظَهَرَ مِنْهَا وَمَا بَطَنَ وَالْاِثْمَ وَالْبَغْيَ بِغَيْرِ الْحَقِّ وَاَنْ تُشْرِكُوْا بِاللّٰهِ مَا لَمْ



میر لیس خان
FREE AMLIYAAT BOOK'S GROUP
https://www.facebook.com/groups/freeamliyatbooks

يُنَزِّلْ بِهٖ سُلْطٰنًا وَّاَنْ تَقُوْلُوْا عَلَى اللّٰهِ مَا لَا تَعْلَمُوْنَ ○
(پارہ ۸ رکوع ۱۰-۱۱)

## جادو سے مریض کی صحتیابی

چینی کی صاف طشتری یا پلیٹ پر کالی روشنائی سے مندرجہ ذیل آیات باوضو لکھیں۔ پھر اس پر اصلی گھی گائے کا لگا کر اُسے مٹا دیں۔ اور پھر یہ مریض کو صبح و شام چٹائیں۔ ایک ہفتہ لگاتار یہ عمل کریں انشاءاللہ تعالیٰ مریض کو صحت نصیب ہوگی۔ وہ آیات یہ ہیں۔

اِنَّ الَّذِيْنَ تَوَفّٰىهُمُ الْمَلٰٓئِكَةُ ظَالِمِيْٓ اَنْفُسِهِمْ
قَالُوْا فِيْمَ كُنْتُمْ ؕ قَالُوْا كُنَّا مُسْتَضْعَفِيْنَ
فِى الْاَرْضِ ؕ قَالُوْٓا اَلَمْ تَكُنْ اَرْضُ اللّٰهِ وَاسِعَةً
فَتُهَاجِرُوْا فِيْهَا ؕ فَاُولٰٓئِكَ مَاْوٰىهُمْ جَهَنَّمُ ؕ
وَسَآءَتْ مَصِيْرًا ۙ اِلَّا الْمُسْتَضْعَفِيْنَ مِنَ
الرِّجَالِ وَالنِّسَآءِ وَالْوِلْدَانِ لَا يَسْتَطِيْعُوْنَ
حِيْلَةً وَّلَا يَهْتَدُوْنَ سَبِيْلًا ۙ فَاُولٰٓئِكَ عَسَى
اللّٰهُ اَنْ يَّعْفُوَ عَنْهُمْ ؕ وَكَانَ اللّٰهُ عَفُوًّا غَفُوْرًا ○
وَمَنْ يُّهَاجِرْ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ يَجِدْ فِى الْاَرْضِ مُرٰغَمًا
كَثِيْرًا وَّسَعَةً ؕ وَمَنْ يَّخْرُجْ مِنْ بَيْتِهٖ مُهَاجِرًا
اِلَى اللّٰهِ وَرَسُوْلِهٖ ثُمَّ يُدْرِكْهُ الْمَوْتُ فَقَدْ وَقَعَ
اَجْرُهٗ عَلَى اللّٰهِ ؕ وَكَانَ اللّٰهُ غَفُوْرًا رَّحِيْمًا ○ (پ ۵ ع ۱۱)

## جادو سے شفا کے لئے

اسم پاک حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم بابرکت نام ہے





اس اسم پاک کے اعداد سے جادو کا علاج کیا جائے تو مریض جلد صحتیاب ہوگا۔ طریقہ اس کا یہ ہے کہ باوضو اسم محمدؐ کا نقش مربع لکھ کر موم جامہ کرکے مریض کے گلے میں ڈلوائیں اور باوضو نقش مثلث "گیارہ" لکھ کر روزانہ ایک نقش عصر اور مغرب کے درمیان پانی میں گھول کر اس میں قدرے شکر ڈال کر مریض کو پلائیں۔ انشاءاللہ تعالیٰ "گیارہ" دن میں مریض کو شفا نصیب ہوگی۔

نقش مربع یہ ہے

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۲ | ۲۶ | ۲۹ | ۱۵ |
| ۲۸ | ۱۶ | ۲۱ | ۲۷ |
| ۱۷ | ۳۱ | ۲۴ | ۲۰ |
| ۲۵ | ۱۹ | ۱۸ | ۳۰ |

نقش مثلث یہ ہے

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۳۲ | ۲۶ | ۳۴ |
| ۳۳ | ۳۱ | ۲۸ |
| ۲۷ | ۳۵ | ۳۰ |

## جادو کے ذریعہ پیدا کردہ میاں بیوی کی نفرت دور کرنا

اگر جادو کے ذریعہ کسی عورت کا دل اس کے شوہر کی طرف سے پھیر دیا گیا ہو اور عورت کو اپنے شوہر سے نفرت ہوگئی ہو تو اس صورت میں سورۃ یوسف کے ذریعہ علاج کرنا چاہیئے۔ اس کے لئے تین طریقوں پر عمل کریں۔ عورت کو باوضو سورۃ یوسف کا دم کیا ہوا پانی پلائیں۔ سورۃ یوسف پڑھیں اور ایک بوتل پانی پر دم کرکے رکھ لیں اور اس پانی کو روزانہ رات کو سوتے وقت عورت کو تین گھونٹ کے بقدر پلائیں۔ دوسرے یہ کریں



FREE AMLIYAAT BOOKS GROUP
https://www.facebook.com/groups/freeamliyaatbooks

۸۹،۱

کر سورۂ یوسف باوضو روزانہ پڑھ کر عورت کے اوپر دم کریں
انشاءاللہ تعالیٰ ساٹھ ہی روز میں اس کے دل کی کج روی
درست ہوگی۔ یہی عمل اُس مرد کے لئے بھی کار آمد ہے جس کا دل
بذریعہ سحر اپنی بیوی کی طرف سے پھیر دیا گیا ہو۔
نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۲۵۹۹۴ | ۱۲۵۹۹۸ | ۱۲۶۰۰۱ | ۱۲۵۹۸۷ |
| ۱۲۶۰۰۰ | ۱۲۵۹۸۸ | ۱۲۵۹۹۳ | ۱۲۵۹۹۹ |
| ۱۲۵۹۸۹ | ۱۲۶۰۰۳ | ۱۲۵۹۹۶ | ۱۲۵۹۹۲ |
| ۱۲۵۹۹۷ | ۱۲۵۹۹۱ | ۱۲۵۹۹۰ | ۱۲۶۰۰۲ |

## لڑکی کے رشتے کی بندش کھولنا

اگر کسی لڑکی کو بذریعہ عملِ سحر باندھ رکھی ہو تو اس کے توڑ کے لئے اس طرح نقش بنوا کر اس کے گلے میں ڈالیں انشاءاللہ تعالیٰ ایک ماہ کے اندر اندر سحر باطل ہوگا اور کہیں سے پیغام موصولِ ہوگا۔ (یہی عمل اُس لڑکے کے لئے بھی مفید ثابت ہوگا۔ جس کے رشتے کو بذریعہ جادو باندھ دیا گیا ہو) ——— دو نقش اس انداز سے باوضو بنائیں۔

(نقش اگلے صفحہ پر ملاحظہ فرمائیں)



۸۹۹

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۱۷۵۲ | ۲۱۷۵۶ | ۲۱۷۵۹ | ۲۱۷۴۵ |
| ۲۱۷۵۸ | ۲۱۷۴۶ | ۲۱۷۵۱ | ۲۱۷۵۷ |
| ۲۱۷۴۷ | ۲۱۷۶۱ | ۲۱۷۵۴ | ۲۱۷۵۰ |
| ۲۱۷۵۵ | ۲۱۷۴۹ | ۲۱۷۴۸ | ۲۱۷۶۰ |



بحق اھیا اشراھیا

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۵۷۶۷ | ۵۷۷۰ | ۵۷۷۳ | ۵۷۵۹ |
| ۵۷۷۲ | ۵۷۶۰ | ۵۷۶۶ | ۵۷۷۱ |
| ۵۷۶۱ | ۵۷۷۵ | ۵۷۶۸ | ۵۷۶۵ |
| ۵۷۶۹ | ۵۷۶۴ | ۵۷۶۲ | ۵۷۷۴ |

## کسی خاتون کی کوکھ کی بندش کھولنا

خوفِ خدا سے بے پرواہ لوگ سفلی عمل کے ذریعہ بعض عورتوں کی کوکھ باندھ دیتے ہیں۔ نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ حمل ٹھہرتا ہی نہیں۔ اور اگر ٹھہر بھی جاتا ہے تو ضائع ہو جاتا ہے۔ اور حمل پورا ہونے کی نوبت نہیں آتی۔ اس لئے اکابرین نے ایسی عورتوں کے لئے ایک طریقہ عمل تجویز کیا ہے۔ وہ یہ کہ باوضو سورۂ واقعہ کا ایک نقش بنایا جائے اور اس نقش کے اوپر آیتِ سحر کو لکھ دیا جائے۔ اس کے بعد یہ نقش عورت کے گلے میں ڈال دیں۔ اس کے بعد ایک بوتل پانی لیں۔ اس پر سورۂ واقعہ پڑھ کر دم کریں۔ ننانوے (۹۹) اسماءالہٰی ایک ایک مرتبہ پڑھ کر دم کریں۔ اور سو مرتبہ باوضو آیت سحر پڑھ کر دم کریں۔ اور یہ پانی سات دن تک پلائیں۔ ہر ہفتے اسی طرح ایک بوتل تیار کریں اور صبح و شام پلا کر ختم کر دیں۔ انشاءاللہ تعالیٰ حمل محفوظ رہے گا۔ (واضح رہے کہ پانی پلانے والا عمل حمل ٹھہرنے کے دو ماہ بعد

میر الیس خان
FREE AMLIYAAT BOOK'S GROUP
https://www.facebook.com/groups/freeamliyatbooks

کیا جائے گا)۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۵۷۳۳ | ۲۵۷۴۷ | ۲۵۷۴۴ | ۲۵۷۴۱ |
| ۲۵۷۴۵ | ۲۵۷۴۰ | ۲۵۷۳۴ | ۲۵۷۴۶ |
| ۲۵۷۳۹ | ۲۵۷۴۲ | ۲۵۷۴۹ | ۲۵۷۳۵ |
| ۲۵۷۴۸ | ۲۵۷۳۶ | ۲۵۷۳۸ | ۲۵۷۴۳ |

## اگر کسی کی قوت مردانگی جادو سے باندھ دی ہو

اگر کسی شخص کی قوت مردانگی کو باندھ دیا گیا ہو تو اس کے لئے یہ عمل انشاء اللہ تعالیٰ مفید ثابت ہوگا۔ یہ عمل قرآن حکیم کی تین آیات کا ہے۔

آیت نمبر ایک

وَاتَّبَعُوْا مَا تَتْلُوا الشَّيٰطِيْنُ عَلٰى مُلْكِ سُلَيْمٰنَ ۚ وَمَا كَفَرَ سُلَيْمٰنُ وَلٰكِنَّ الشَّيٰطِيْنَ كَفَرُوْا يُعَلِّمُوْنَ النَّاسَ السِّحْرَ ۚ وَمَآ اُنْزِلَ عَلَى الْمَلَكَيْنِ بِبَابِلَ هَارُوْتَ وَمَارُوْتَ (سورۃ بقرہ پارہ ۱)

اس آیت کو باوضو تینتیس ۳۳ مرتبہ پانی پر دم کرکے گیارہ دن تک مریض کو صبح و شام پلائیں۔

دوسری آیت ہے سورۃ یٰسین کی۔

سَلٰمٌ ۚ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِيْمٍ

اس آیت کو باوضو دو سو مرتبہ سرسوں کے تیل پر پڑھ کر رکھ لیں اور





روزانہ گیارہ دن تک پورے جسم کی مالش کرائیں۔ مریض اگر ہوش و حواس میں ہو تو وہ خود مالش کرے۔ مالش کے بعد پانی پر گیارہ سو مرتبہ "یا سلام" پڑھ کر دم کرکے مریض کو نہلا دیں۔

تیسری آیت سورۃ اسراء کی ہے۔

وَقُلْ جَآءَ الْحَقُّ وَزَهَقَ الْبَاطِلُ ۚ اِنَّ الْبَاطِلَ كَانَ زَهُوْقًا ۔ (آیت ۸۱ پارہ ۱۵)

اس آیت کو باوضو لکھ کر موم جامہ کرکے مریض کے گلے میں ڈلوا دیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ گیارہ دن میں جادو سے نجات مل جائیگی۔

## جادو کو دفع کرنے کے لئے

جادو کو دفع کرنے کے لئے مندرجہ ذیل نقش کو چینی کے بڑے پیالے میں باوضو لکھ کر چوبیس گھنٹے تک رکھ کر پھر اس میں پانی ڈال دیں۔ پانی ڈالنے کے ایک گھنٹے کے بعد پیالے کو دھو کر مریض کو پلا دیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ تین بار ایسا کرنے سے جادو کے اثرات سے نجات حاصل ہوگی۔ وہ نقش یہ ہے۔

میر الیس خان

۷۸۶

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| یا اللہ | یا اللہ | یا اللہ | یا اللہ | یا اللہ | یا اللہ |
| یا رحمٰن | یا کریم | یا اللہ | علی | یا رحمٰن | یا کمال |
| ام | بلدہ | علی | علی | علی | علی |
| ع | ع | مجید | ح | ی | ی |
| لا الہ | الا اللہ | محمد | رسول | اللہ | ام |
| علی | ولد | م | م | م | م |



FREE AMLIYAAT BOOK'S GROUP https://www.facebook.com/groups/...

## سحر کے اثرات سے نجات

یہ عمل شیخ الاسلام حضرت مولانا سید حسین احمد مدنیؒ سے منسوب ہے۔ عمل یہ ہے کہ سات کنوؤں کے پانی پر اگر نہ ہو سکے تو ایک ہی کنوئیں کے پانی پر باوضو چاروں قُل اکیس۲۱ مرتبہ پڑھ کر دم کر کے رکھ لیں اور لگاتار گیارہ۱۱ دن تک صبح وشام سحر زدہ کو پلائیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ سحر کے اثرات سے نجات ملے گی۔

## سحر سے نجات کا عمل

جادو کو دور کرنے کے لئے یہ عمل بھی پُر تاثیر ہے۔ حروفِ مقطعات کو باوضو گیارہ۱۱۰۰ سو مرتبہ پڑھ کر دریا کے پانی پر دم کر کے رکھ لیں۔ اور مریض کو سوتے وقت پلائیں۔ اور پانی کے چند قطرے صبح وشام مریض کے چہرے پر ملیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ سحر سے نجات ملے گی۔

## سحر کو دفع کرنے کا عمل

مواہب لدنیہ میں کتاب مدخل سے نقل کیا ہے کہ شیخ ابو محمد مرجانی کو جناب محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے خواب میں تشریف لا کر رفعِ سحر کے لئے یہ علاج تلقین فرمایا۔ خدا کے فضل وکرم سے یہ عمل نہایت مؤثر ہے۔ عمل یہ ہے۔ ایک مرتبہ یہ آیت لَقَدْ جَآءَكُمْ رَسُوْلٌ مِّنْ اَنْفُسِكُمْ





عَزِيْزٌ عَلَيْهِ مَا عَنِتُّمْ حَرِيْصٌ عَلَيْكُمْ بِالْمُؤْمِنِيْنَ رَءُوْفٌ رَّحِيْمٌ ۝ فَاِنْ تَوَلَّوْا فَقُلْ حَسْبِيَ اللّٰهُ ۖ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۭ عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَهُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ ۝ (آیت ۱۲۸-۱۲۹ سورۃ توبہ پارہ ۱۱)۔

ایک مرتبہ یہ آیت وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْاٰنِ مَا هُوَ شِفَآءٌ وَّرَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِيْنَ (آیت ۸۲ سورۃ اسراء پارہ ۱۵)

ایک مرتبہ یہ آیات لَوْ اَنْزَلْنَا هٰذَا الْقُرْاٰنَ عَلٰى جَبَلٍ لَّرَاَيْتَهٗ خَاشِعًا مُّتَصَدِّعًا مِّنْ خَشْيَةِ اللّٰهِ ۭ وَتِلْكَ الْاَمْثَالُ نَضْرِبُهَا لِلنَّاسِ لَعَلَّهُمْ يَتَفَكَّرُوْنَ ۝ هُوَ اللّٰهُ الَّذِيْ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۚ عٰلِمُ الْغَيْبِ وَالشَّهَادَةِ ۚ هُوَ الرَّحْمٰنُ الرَّحِيْمُ ۝ هُوَ اللّٰهُ الَّذِيْ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۚ اَلْمَلِكُ الْقُدُّوْسُ السَّلٰمُ الْمُؤْمِنُ الْمُهَيْمِنُ الْعَزِيْزُ الْجَبَّارُ الْمُتَكَبِّرُ ۝ سُبْحٰنَ اللّٰهِ عَمَّا يُشْرِكُوْنَ ۝ هُوَ اللّٰهُ الْخَالِقُ الْبَارِئُ الْمُصَوِّرُ لَهُ الْاَسْمَآءُ الْحُسْنٰى ۝ يُسَبِّحُ لَهٗ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ۚ وَهُوَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ ۝ (آیت ۲۱-۲۲-۲۳-۲۴، پارہ ۲۸)

اور ایک مرتبہ چاروں قُل لکھ کر زعفران وگلاب سے پھر یہ دعا لکھیں۔ اَللّٰهُمَّ اَنْتَ الْمُحْيِيْ وَاَنْتَ الْمُمِيْتُ وَاَنْتَ الْبَارِئُ وَاَنْتَ الْمُصَوِّرُ وَاَنْتَ الشَّافِيْ خَلَقْتَنَا مِنْ مَّآءٍ مَّهِيْنٍ جَعَلْتَنَا فِيْ قَرَارٍ مَّكِيْنٍ اِلٰى قَدَرٍ مَّعْلُوْمٍ اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَسْئَلُكَ بِاَسْمَآءِ الْحُسْنٰى

وَصِفَاتِكَ الْعُلْيَا يَا مَنْ بِيَدِهِ الْاِبْتِلَاءُ وَالْمُعَافَاتُ وَالشِّفَاءُ وَالدَّوَاءُ اَسْئَلُكَ بِمُعْجِزَاتِ نَبِيِّكَ مُحَمَّدٍ وَبَرَكَاتِ خَلِيْلِكَ اِبْرَاهِيْمَ وَبِحُرْمَةِ كَلِيْمِكَ مُوْسٰى عَلَيْهِ السَّلَامُ اَللّٰهُمَّ اِشْفِهٖ۔

متواتر یہ تمام کلمات مریض کو سات دن تک سورج نکلنے سے پہلے پلائے جائیں۔ کتنا ہی خطرناک جادو ہو گا انشاء اللہ تعالیٰ سات دن میں اُتر جائے گا۔

## سخت سے سخت جادو کا علاج

یہ نقش کیمیائے حیات کی حیثیت رکھتا ہے اور کیسا بھی سخت سے سخت جادو یا جن کا اثر ہو یا کیسا بھی مہلک مرض ہو اس نقش کی برکت سے شفایاب ہو جاتا ہے۔ یہ نقش قرآن حکیم کی ان پانچ سورتوں کا ہے جو بیماری آسیبی اثرات اور جادو ٹونے کی نحوست رفع کرنے کے لئے بے حد مؤثر ہیں۔

یہ نقش کالے کپڑے میں تعویذی شکل کے ساتھ یعنی تعویذ کو اسی حالت میں بغیر لپیٹے موم جامہ کر کے مریض کے گلے میں ڈال دیا جائے انشاء اللہ تعالیٰ مریض بہت جلد شفایاب ہو گا۔

نقش اگلے صفحے پر ہے۔








## جادو ٹونے کو کرنے والے پر واپس لوٹانا

جادو ٹونے کو لوٹانے کے لئے سُوْرَۃِ عَبَسَ (پارہ ۳۰) کا نقش بھی بے حد مؤثر ثابت ہوتا ہے۔ اس نقش کو باوضو لکھ کر موم جامہ کر کے مریض کے گلے میں ڈالیں۔ اور باوضو ایک بوتل پانی پر سُوْرَۃِ عَبَسَ تیرہ ۱۳ مرتبہ پڑھ کر دم کر کے رکھ لیں اور صبح و شام مریض کو یہ پانی پلائیں۔ مغرب کے بعد مریض کو سُوْرَۃِ عَبَسَ تین ۳ مرتبہ پڑھنے کی تاکید کریں۔ اگر وہ پڑھنے پر قادر نہ ہو تو تین ۳ مرتبہ پڑھ کر اس پر دم کریں۔ انشاء اللہ تعالیٰ گیارہ ۱۱ دن کے اندر اندر جادو کے اثرات کرنے اور کرانے والے کی طرف منتقل



FREE AMLIYAT BOOK'S GROUP
https://www.facebook.com/groups/freeamliyatbooks

ہو جائیں گے۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۲۸۲۸ | ۱۲۸۳۱ | ۱۲۸۳۴ | ۱۲۸۲۱ |
| ۱۲۸۳۳ | ۱۲۸۲۲ | ۱۲۸۲۷ | ۱۲۸۳۲ |
| ۱۲۸۲۳ | ۱۲۸۳ | ۱۲۸۲۹ | ۱۲۸۲۶ |
| ۱۲۸۳۰ | ۱۲۸۲۵ | ۱۲۸۲۴ | ۱۲۸۳۵ |

## جادو کے اثرات سے حفاظت کے لئے

جادو کے اثرات سے حفاظت کے لئے اس نقش کو باوضو لکھ کر فریم میں لگا کر گھر میں آویزاں کریں۔ انشاء اللہ تعالیٰ آسیبی اثرات اور جادو کے اثرات سے پوری طرح حفاظت رہے گی۔
نقش یہ ہے (یہ نقش سُورَۃ عَلَق کا ہے)

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۵۶۳۵ | ۵۶۳۸ | ۵۶۴۱ | ۵۶۲۷ |
| ۵۶۴۰ | ۵۶۲۸ | ۵۶۳۴ | ۵۶۳۹ |
| ۵۶۲۹ | ۵۶۴۳ | ۵۶۳۶ | ۵۶۳۳ |
| ۵۶۳۷ | ۵۶۳۲ | ۵۶۳۰ | ۵۶۴۲ |

## آسیب وسحر سے نجات کے لئے

آیَۃُ الکُرسِیْ کا نقش آسیب وسحر کے لئے تیر بہدف ہے۔ اکثر اکابرین کے معمولات میں شامل رہا ہے۔ اگر





اس نقش کو ایک چھوٹی چاندی کی تختی پر باوضو سنار سے کندہ کرا کر گلے میں ڈالیں تو ہر آفت سے حفاظت رہتی ہے۔ سحر زدہ انسان کو گیارہ۱۱ نقوش پینے کے لئے دیئے جائیں اور ایک گلے میں ڈال دیا جائے۔ کیسا بھی سحر ہوگا۔ انشاءاللہ تعالیٰ اس سے نجات مل جائے گی۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۴۵۵۸ | ۴۵۵۳ | ۴۵۶۰ |
| ۴۵۵۹ | ۴۵۵۷ | ۴۵۵۵ |
| ۴۵۵۴ | ۴۵۶۱ | ۴۵۵۶ |

## جادو کے اثر کو زائل کرنے کے لئے

قرآن حکیم کی آیت اِنَّ اللّٰہَ عَزِیْزٌ ذُوانْتِقَامٍ (آیت ۴۷ سورۂ ابراھیم پارہ ۱۳) جادو کے اثر کو زائل کرنے میں تیر بہدف ہے۔ طریقۂ علاج یہ ہے کہ اس آیت کا مربع نقش آتشی چال سے بنا کر موم جامہ کر کے مریض کے گلے میں ڈالیں۔ اور دو مثلث نقش آتشی چال سے بنا کر موم جامہ کر کے دائیں بازو پر باندھیں تینوں نقش کالے کپڑے میں موم جامہ کریں۔ اس کے علاوہ مثلث آتشی چال سے گیارہ۱۱ نقش عرق گلاب وزعفران سے بنا کر روزانہ ایک نقش مریض کو پانی میں گھول کر پلایا جائے انشاءاللہ تعالیٰ گیارہ۱۱ دن میں جادو کے اثرات سے نجات ملے گی۔ نقش مربع یہ ہے۔ (اگلے صفحہ پر)



میر لیس خان
FREE AMLIYAAT BOOK'S GROUP
https://www.facebook.com/groups/freeamliyatbooks

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۷۳ | ۳۷۶ | ۳۷۹ | ۳۶۶ |
| ۳۷۸ | ۳۶۷ | ۳۷۲ | ۲۷۷ |
| ۳۶۸ | ۳۸۱ | ۳۷۴ | ۳۷۱ |
| ۳۷۵ | ۳۷۰ | ۳۶۹ | ۳۸۰ |

نقش مثلث یہ ہے۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۴۸۹ | ۴۸۴ | ۴۹۲ |
| ۴۹۱ | ۴۸۸ | ۴۸۶ |
| ۴۸۵ | ۴۹۳ | ۴۸۷ |

## جادو کے اثرات کو زائل کرنا

قرآن حکیم کی آیت قَدْ جَآءَكُمْ مِّنَ اللّٰهِ نُوْرٌ وَّ كِتٰبٌ مُّبِيْنٌ ﴿۱۵﴾ (آیت ۱۵ سورۃ مائدہ پارہ ۶) یہ آیت بھی جادو کے اثرات کو زائل کرنے میں تیر بہدف ہے۔ باوضو نقش مربع آتشی چال سے بنا کر موم جامہ کرکے مریض کے گلے میں باندھے اور دو مثلث نقش باوضو آتشی چال سے بنا کر کالے کپڑے میں موم جامہ کرکے مریض کے دائیں بازو پر باندھے۔ عرق گلاب میں زعفران کو حل کرکے اس سے نقش مثلث آتشی چال سے گیارہ عدد بنائے۔ روزانہ ایک نقش مریض کو پانی میں گھول کر پلائے۔ (نقش اگلے صفحہ پر)





نقش مربع آتشی چال سے یہ ہے

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۷۷ | ۲۸۰ | ۲۸۳ | ۲۷۰ |
| ۲۸۲ | ۲۷۱ | ۲۷۶ | ۲۸۱ |
| ۲۷۲ | ۲۸۵ | ۲۷۸ | ۲۷۵ |
| ۲۷۹ | ۲۷۴ | ۲۷۳ | ۲۸۴ |

نقش مثلث آتشی چال سے یہ ہے

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۳۷۲ | ۳۶۶ | ۳۷۴ |
| ۳۷۳ | ۳۷۱ | ۳۶۸ |
| ۳۶۷ | ۳۷۵ | ۳۷۰ |

## جادو کے اثر کو ختم کرنا

قرآن حکیم کی آیت فَسَيَكْفِيْكَهُمُ اللّٰهُ ۚ وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ ﴿۱۳۷﴾ (آیت ۱۳۷ سورۃ بقرہ پارہ ۱) یہ آیت بھی جادو کے اثرات زائل کرنے میں تیر بہدف ہے۔ باوضو نقش مربع آتشی چال سے بنا کر موم جامہ کرکے مریض کے گلے میں باندھے اور دو مثلث نقش باوضو آتشی چال سے بنا کر کالے کپڑے میں موم جامہ کرکے مریض کے دائیں بازو پر باندھے۔ عرق گلاب میں زعفران کو حل کرکے اس سے نقش مثلث آتشی چال سے گیارہ عدد بنائے۔ روزانہ ایک نقش مریض کو پانی میں گھول کر پلائے۔

نقش مربع آتشی چال سے یہ ہے

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۷۲ | ۱۷۵ | ۱۷۸ | ۱۶۵ |
| ۱۷۷ | ۱۶۶ | ۱۷۱ | ۱۷۶ |
| ۱۶۷ | ۱۸۰ | ۱۷۳ | ۱۷۰ |
| ۱۷۴ | ۱۶۹ | ۱۶۸ | ۱۷۹ |

نقش مثلث آتشی چال سے یہ ہے

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۲۳۱ | ۲۲۶ | ۲۳۳ |
| ۲۳۲ | ۲۳۰ | ۲۲۸ |
| ۲۲۷ | ۳۳۴ | ۲۲۹ |

FREE AMLIYAAT BOOKS GROUP
https://www.facebook.com/groups/freeamliyaatbooks

## سحر کے اثرات کو زائل کرنا

قرآن حکیم کی آیت یُخْرِجُکُمْ مِّنَ الظُّلُمٰتِ اِلَی النُّوْرِ ط (آیت ۹ سورۂ حدید پارہ ۲۷) یہ آیت بھی سحر کے اثرات زائل کرنے میں مفید و مؤثر ہے۔ باوضو نقش مربع آتشی چال سے بنا کر موم جامہ کر کے مریض کے گلے میں باندھے اور دو مثلث نقش باوضو آتشی چال سے بنا کر کالے کپڑے میں موم جامہ کر کے مریض کے دائیں بازو پر باندھے۔ عرق گلاب میں زعفران کو حل کر کے اس سے نقش مثلث آتشی چال سے گیارہ عدد بنائے۔ روزانہ ایک نقش مریض کو پانی میں گھول کر پلائے۔

نقش مربع آتشی چال سے یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۶۷۰ | ۶۷۳ | ۶۷۶ | ۶۶۳ |
| ۶۷۵ | ۶۶۴ | ۶۶۹ | ۶۷۴ |
| ۶۶۵ | ۶۷۸ | ۶۷۱ | ۶۶۸ |
| ۶۷۲ | ۶۶۷ | ۶۶۶ | ۶۷۷ |

نقش مثلث آتشی چال سے یہ ہے

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۸۹۶ | ۸۹۱ | ۸۹۸ |
| ۸۹۷ | ۸۹۵ | ۸۹۳ |
| ۸۹۲ | ۸۹۹ | ۸۹۴ |

## سحر کے اثرات کو دفع کرنا

قرآن حکیم کی آیت وَیَنْصُرَکَ اللّٰہُ نَصْرًا عَزِیْزًا ۵ (آیت ۳ سورۂ فتح پارہ ۲۶) یہ آیت بھی سحر کے اثرات کو دفع کرنے میں تیر بہدف ثابت ہوتی ہے۔ باوضو نقش مربع





آتشی چال سے بنا کر موم جامہ کر کے مریض کے گلے میں باندھے اور دو مثلث نقش باوضو آتشی چال سے بنا کر کالے کپڑے میں موم جامہ کر کے مریض کے دائیں بازو پر باندھے۔ عرق گلاب میں زعفران کو حل کر کے اس سے نقش مثلث آتشی چال سے گیارہ عدد بنائے۔ روزانہ ایک نقش مریض کو پانی میں گھول کر پلائے۔

نقش مربع آتشی چال سے یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۱۹ | ۲۲۲ | ۲۲۵ | ۲۱۲ |
| ۲۲۴ | ۲۱۳ | ۲۱۸ | ۲۲۳ |
| ۲۱۴ | ۲۲۷ | ۲۲۰ | ۲۱۷ |
| ۲۲۱ | ۲۱۶ | ۲۱۵ | ۲۲۶ |

نقش مثلث آتشی چال سے یہ ہے

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۲۹۴ | ۲۸۸ | ۲۹۶ |
| ۲۹۵ | ۲۹۳ | ۲۹۰ |
| ۲۸۹ | ۲۹۷ | ۲۹۲ |

میر لیس خان

## سحر کا مؤثر علاج

قرآن حکیم کی آیت وَاُفَوِّضُ اَمْرِیْٓ اِلَی اللّٰہِ ط اِنَّ اللّٰہَ بَصِیْرٌۢ بِالْعِبَادِ (آیت ۴۴ سورۂ مؤمن پارہ ۲۴) اس کے ذریعے بھی سحر زدہ کا علاج تجربے میں آیا ہے اور ہمیشہ اسے مؤثر پایا ہے۔ باوضو نقش مربع آتشی چال سے بنا کر موم جامہ کر کے مریض کے گلے میں باندھے اور دو مثلث نقش باوضو آتشی چال سے بنا کر کالے کپڑے میں موم جامہ کر کے مریض کے دائیں بازو پر باندھے۔ عرق گلاب میں زعفران کو حل کر کے اس سے نقش مثلث آتشی چال سے گیارہ عدد بنائے۔ روزانہ ایک نقش مریض کو پانی میں گھول کر پلائے۔

FREE ... AT BOOKS GROUP
https://www.facebook.com/groups/...

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۸۹ | ۳۹۲ | ۳۹۶ | ۳۸۲ |
| ۳۹۵ | ۳۸۳ | ۳۸۸ | ۳۹۳ |
| ۳۸۴ | ۳۹۸ | ۳۹۰ | ۳۸۷ |
| ۳۹۱ | ۳۸۶ | ۳۸۵ | ۳۹۷ |

نقشِ مثلّث یہ ہے۔

| | | |
|---|---|---|
| ۵۱۱ | ۵۰۵ | ۵۱۳ |
| ۵۱۲ | ۵۱۰ | ۵۰۷ |
| ۵۰۶ | ۵۱۴ | ۵۰۹ |

## سحر سے نجات حاصل کرنے کے لئے

سات بتاشوں پر مندرجہ ذیل عزیمت باوضو سات سات مرتبہ پڑھ کر دم کر کے رکھ لیں اور روزانہ ایک بتاشہ عصر اور مغرب کے درمیان مریض کو کھلائیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ سات روز میں مریض کو آرام ملے گا۔ اور سحر سے نجات ملے گی۔ عزیمت یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ اِھْیًا اَشْرَاھِیًا بِحَقِّ یَا بَاسِطُ وَ بِحَقِّ قُلْ ھُوَ اللّٰہُ اَحَدٌ وَ بِحَقِّ قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ وَ بِحَقِّ قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ وَ بِحَقِّ یَا شَمْعَلُوْنِیْ۔ اگر اس





عزیمت کو سو مرتبہ چالیس روز تک پڑھ لیا جائے بہ نیتِ زکوٰۃ تو اس کی زکوٰۃ ادا ہو جاتی ہے۔

## سحر سے نجات کے لئے

ایک چینی کی پلیٹ پر مندرجہ ذیل آیت باوضو عرق گلاب و زعفران سے لکھ کر سات روز تک مریض کو پلائیں۔ روزانہ نئی پلیٹ پر لکھیں اور ایک ساتھ سات پلیٹوں پر لکھوا کر رکھ لیں۔ صبح کو نو بجے پلیٹ دھو کر پلائیں۔ اور گلاب کے سات پھولوں پر اس آیت کو ایک پھول پر سات مرتبہ پڑھ کر دم کر کے اس پھول کو مریض کے پورے بدن پر ملیں اور مندرجہ ذیل نقش لکھ کر موم جامہ کر کے سحر زدہ کے گلے میں ڈال دیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ سات ہی روز میں سحر سے نجات مل جائے گی۔ آیت یہ ہے۔

وَاتَّبَعُوْا مَا تَتْلُوا الشَّیٰطِیْنُ عَلٰی مُلْکِ سُلَیْمٰنَ وَمَا کَفَرَ سُلَیْمٰنُ وَلٰکِنَّ الشَّیٰطِیْنَ کَفَرُوْا یُعَلِّمُوْنَ النَّاسَ السِّحْرَ (آیت ۱۰۲ سورہ بقرہ پارہ ۱)

نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۳۶۱ | ۳۵۵ | ۳۶۳ |
| ۳۶۲ | ۳۶۰ | ۳۵۷ |
| ۳۵۶ | ۳۶۴ | ۳۵۹ |



میر لیس خان
FREE AMLIYAAT BOOKS GROUP
https://www.facebook.com/groups/freeamliyaatbooks

## ہر قسم کے جادو کو زائل کرنے کا عمل

کیسا بھی جادو ہو علوی ہو، یا سفلی، کالا ہو، میلا ہو۔ ہر قسم کے جادو کو زائل کرنے کیلئے مندرجہ ذیل عزیمت کو زرد رنگ کے کاغذ پر باوضو لکھ کر موم جامہ کر کے مریض کے گلے میں ڈالیں۔ بارش کے پانی یا نہر کے پانی پر اس عزیمت کو چالیس مرتبہ پڑھ کر دم کر کے رکھ لیں اور سحر زدہ کو صبح و شام گیارہ دن تک پلائیں۔ اور اتنی ہی تعداد میں سرسوں کے تیل پر دم کر کے رکھ لیں اور گیارہ دن تک اس تیل سے مریض کے سر پر مالش کریں۔ انشاءاللہ کیسا بھی جادو ہو گا اتر جائے گا۔ اس عزیمت کو اگر سات مرتبہ پانی پر دم کر کے گیارہ دن کے درمیان تین مرتبہ غسل بھی اگر سحر زدہ کو کرا دیں تو اور بھی جادو کے اثر سے نجات ملے گی۔

یَا اِلٰہِی بَطَلَ السِّحْرُ بِحَقِّ اٰدَمَ وَبَطَلَ السِّحْرُ بِحَقِّ مُوْسٰی وَعِیْسٰی وَھَارُوْنَ وَبَطَلَ السِّحْرُ بِحَقِّ مُحَمَّدٍ مُصْطَفٰی صَلَّی اللہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ وَبِحَقِّ اَصْحَابِ لُوْطٍ وَبِحَقِّ اَصْحَابِ بَدْرٍ وَبِحَقِّ جَمِیْعِ الْمُرْسَلِیْنَ وَبِحَقِّ جَمِیْعِ الْاَوْلِیَآءِ وَبِحَقِّ جَمِیْعِ الْمُؤْمِنِیْنَ بِرَحْمَتِكَ یَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ۔

## سحر کے اثرات سے نجات

اس نقش کو سحر زدہ کو لگاتار سات دن تک پلائے





اور ایک نقش کو باوضو لکھ کر موم جامہ کر کے گلے میں ڈالیں۔ انشاءاللہ تعالیٰ سحر کے اثرات سے نجات ملے گی۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۸ | ۲ | ۱۰ |
| ۹ | ۷ | ۴ |
| ۳ | ۱۱ | ۶ |

## جادو سے نجات کا تیر بہدف عمل

بِسْمِ اللہ کا یہ نقش بھی جادو سے نجات کیلئے تیر بہدف ہے۔ طریقہ علاج یہ ہے۔ ایک نقش کو باوضو لکھ کر اور موم جامہ کر کے گلے میں ڈالیں سات عدد عرق گلاب و زعفران سے لکھ کر سات دن تک روزانہ ایک نقش مریض کو پلائیں اور سات نقش کالے کاغذ پر کچی پنسل سے لکھ کر مریض کے بدن پر مل کر اس کو جلا دیں اور مریض کو غسل کرا دیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ سات دن میں جادو سے نجات ملے گی۔

نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۲۶۳ | ۲۵۸ | ۲۶۵ |
| ۲۶۴ | ۲۶۲ | ۲۶۰ |
| ۲۵۹ | ۲۶۶ | ۲۶۱ |



FREE AMLIYAAT BOOK'S GROUP
https://www.facebook.com/groups/freeamliyaatbooks

